# ماضی بعید کی گردان

| مذکر یا مؤنث | صیغہ واحد غائب | صیغہ جمع غائب | صیغہ واحد حاضر | صیغہ جمع حاضر | صیغہ واحد متکلم | صیغہ جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آیا تھا | وہ آئے تھے | تُو آیا تھا | تم آئے تھے | مَیں آیا تھا | ہم آئے تھے |
| مؤنث | وہ آئی تھی | وہ آئی تھیں | تُو آئی تھی | تم آئی تھیں | مَیں آئی تھی | ہم آئی تھیں |

قاعدہ - ماضی بعید ماضی مطلق سے اِس طرح بنتا ہے - کہ واحد مذکر پر لفظ تھا - اور جمع مذکر پر لفظ تھے - اور واحد مؤنث پر لفظ تھی اور جمع مؤنث پر لفظ تھیں بڑھا دو۔

# ماضی استمراری کی گردان

| مذکر یا مؤنث | صیغہ واحد غائب | صیغہ جمع غائب | صیغہ واحد حاضر | صیغہ جمع حاضر | صیغہ واحد متکلم | صیغہ جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وہ آتا تھا | وہ آتے تھے | تُو آتا تھا | تم آتے تھے | مَیں آتا تھا | ہم آتے تھے |
| مؤنث | وہ آتی تھی | وہ آتی تھیں | تُو آتی تھی | تم آتی تھیں | مَیں آتی تھی | ہم آتی تھیں |

قاعدہ - علامت مصدر کی دُور کرکے لفظ تا تھا زیادہ کرو - اور جس طرح واحد اور جمع اور تذکیر و تانیث میں ماضی مطلق کے الف کی تبدیلیاں کی تھیں - اُسی طرح تا تھا کے الفوں کی کرو۔

یا حاضر۔ یا مُتکلّم۔ اس لیئے فاعل کی ضمیروں کے ملنے سے اِن چار صیغوں سے بارہ صیغوں کا فائدہ حاصل ہوگا۔ جیسا گردان سے ظاہر ہے *

# ماضی مُطلق کی گردان

| مذکر یا مؤنث | صیغۂ واحد غائب | صیغۂ جمع غائب | صیغۂ واحد حاضر | صیغۂ جمع حاضر | صیغۂ واحد مُتکلّم | صیغۂ جمع مُتکلّم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وُہ آیا | وُہ آئے | تُو آیا | تُم آئے | مَیں آیا | ہم آئے |
| مؤنث | وُہ آئی | وُہ آئیں | تُو آئی | تُم آئیں | مَیں آئی | ہم آئیں |

# ماضی قریب کی گردان

| مذکر یا مؤنث | صیغۂ واحد غائب | صیغۂ جمع غائب | صیغۂ واحد حاضر | صیغۂ جمع حاضر | صیغۂ واحد مُتکلّم | صیغۂ جمع مُتکلّم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مذکر | وُہ آیا ہے | وُہ آئے ہیں | تُو آیا ہے | تُم آئے ہو | مَیں آیا ہُوں | ہم آئے ہیں |
| مؤنث | وُہ آئی ہے | وُہ آئی ہیں | تُو آئی ہے | تُم آئی ہو | مَیں آئی ہُوں | ہم آئی ہیں |

قاعدہ۔۔ ماضی قریب ماضی مُطلق سے اس طرح بنتا ہے۔ کہ صیغۂ واحد غائب اور واحد حاضر پر لفظ ہے۔ اور واحد مُتکلّم پر لفظِ ہُوں۔ اور جمع غائب اور جمع مُتکلّم پر لفظ ہیں۔ اور جمع مُخاطب پر لفظِ ہو زیادہ کرو۔ اور یاد رکھو۔ کہ مُؤنثوں میں صیغہ ماضی کا واحد رہتا ہے *

# ماضی مُطلق

ماضی مُطلق مصدر سے اِس طرح بنتا ہے۔ کہ بعد دُور کرنے علامت مصدر کے اگر الِف یا واو رہے۔ تو ا زیادہ کیا جاتا ہے۔ ورنہ الِف۔ جیسے کھانا سے کھایا۔ بو ا سے بویا + پہلی مِثال میں جب مصدر کی نشانی دُور کی۔ تو کھا باقی رہا۔ دُوسری میں بو۔ اِس لئے یا زیادہ کیا گیا۔ مِثال الِف کی۔ جیسے ڈرنا سے ڈرا۔ پھرنا سے پھرا + دو تین لفظ خلافِ قاعدہ ہیں۔ جیسے جانا سے گیا۔ ہونا سے ہُؤا۔ کرنا سے کیا۔ مرنا سے مُؤا۔ اگرچہ مرا بھی دُرُشت ہے۔ مگر اوّل فصیح ہے + چار صیغے اِس کے بنائے جاتے ہیں۔ ایک واحِد مُذکّر کے لئے جس کی ترکیب ذکر کی۔ دُوسرا جمع مُذکّر کے لئے۔ اُس کے لئے یہ قاعدہ ہے۔ کہ اگر واحِد میں الِف بڑھایا ہے۔ تو اُس کو یائے مجہُول سے بدل لو۔ جیسے ڈرا۔ ڈرے۔ اور اگر یا زیادہ کیا ہے۔ تو ی کو ہمزے سے اور الِف کو یائے مجہُول سے بدل لو۔ جیسے آیا۔ آئے + تیسرا واحِد مؤنّث کے لئے۔ اُس کا یہ قاعدہ ہے۔ کہ پہلی صُورت میں الِف کو یائے معرُوف سے بدلو۔ جیسے ڈرا۔ ڈری۔ اور دُوسری صُورت میں ی کو ہمزے سے اور الِف کو یائے معرُوف سے۔ جیسے آیا۔ آئی + چوتھا جمع مؤنّث کے لئے۔ اِس کے لئے یہ قاعدہ ہے۔ کہ واحِد مؤنّث کے آخر میں نُونِ غُنّہ یا الِف و نُون غُنّہ بڑھاؤ۔ جیسے ڈریں۔ ڈریاں۔ آئیں۔ آئیاں + اب سمجھنا چاہیئے۔ کہ فاعِل تین حال سے خالی نہیں ہو سکتا۔ یا غائب ہوگا۔

جس سے مُطلق گزرا ہُوا زمانہ بغیر کسی قید کے سمجھا جائے۔ جیسے آیا ۔ دُوسرے ماضی قریب جس سے قریب کا گزرا ہُوا زمانہ سمجھا جائے ۔ جیسے آیا ہے ۔ تیسرے ماضی بعید جس سے زیادہ گزرا ہُوا زمانہ سمجھا جائے ۔ جیسے آیا تھا ۔ چوتھے ماضی استمراری جس سے فعل کی تکرار زمانۂ گزشتہ میں سمجھی جائے۔ جیسے آتا تھا ۔ پانچویں ماضی احتمالی جس سے احتمال فعل کا زمانۂ گزشتہ میں سمجھا جائے ۔ جیسے آیا ہوگا ۔ چھٹے ماضی تمنائی ۔ یا ماضی شرطی ۔ جس کے پہلے کلمہ تمنا یا شرط کا ہو ۔ جیسے کاش آتا ۔ یا اگر آتا ۔ دُوسرے مضارع جس سے زمانۂ حال اور آئندہ دونو سمجھے جائیں ۔ جیسے آئے اب یا آئندہ ۔ تیسرے حال جس سے وقوع فعل کا زمانۂ حال میں سمجھا جائے ۔ جیسے آتا ہے ۔ چوتھے مستقبل جس سے واقع ہونا فعل کا زمانۂ آئندہ میں سمجھا جائے ۔ جیسے آئیگا ۔ پانچویں امر جس سے فعل کی طلب ۔ یا اجازت پائی جائے ۔ جیسے اُٹھ ۔ جا ۔ چھٹے نہی جس سے فعل کے نہ کرنے کی خواہش مفہوم ہو ۔ جیسے مت آ ۔

**فائدہ** ۔ فعل مصدر سے بنتا ہے ۔ اس لئے جتنی قسمیں مصدر کی ۔ مثل لازم ۔ متعدی ۔ معروف ۔ مجہول ۔ مثبت ۔ منفی کے ۔ پہلے گزریں ۔ فعل کی بھی ویسی ہی قسمیں ہونگی ۔ اب ہم فعل کی قسموں کا مفصل حال بیان کرتے ہیں ۔

---

## علامتِ تنکیر

کوئی اور کچھ - یہ دونو لفظ نکرہ کے ساتھ آتے ہیں- اور نکرہ کی عمومیت پر دلالت کرتے ہیں - کوئی عام ہے- ذوے العقول اور غیر ذوے العقول کے ساتھ ہر جگہ اس کا استعمال ہوتا ہے - جیسا کوئی آدمی - کوئی لکڑی - کوئی کلام - اور کچھ خاص ہے - غیر ذوے العقول کے ساتھ کہیں کہیں آتا ہے - جیسے کچھ کام - کچھ مطلب ٭ جس وقت ان کے بعد حروفِ مُغیرہ یا حرفِ مُغیرہ آویں - تو اُن کی تبدیلی لفظ کسی کے ساتھ ہو جاتی ہے - جیسے کسی آدمی کو بلاؤ - کسی مطلب کے فوت ہونے کا افسوس نہ کرو ٭

## فعل کی بحث

فعل کی تعریف پہلے گزر چکی ہے - اس کی نوعیں یہ ہیں- اوّل ماضی جس کی چھ[1] قسمیں ہیں - اوّل ماضی مطلق

---

[1] اکثر صرفیوں نے ایک قسم ماضی کی ماضی مشکوک لکھی ہے - مگر اُردو میں یہ خصوصیت ماضی کے ساتھ نہیں - بلکہ جب مصدر کی علامت حذف کرکے باقی لفظ پر کریا کے بجائے مجہول بڑھائیں اور اُس کے بعد ایک اور فعل لائیں - تو کریا کے عوض کا فائدہ دیگا - اور پہلا فعل معنی کی بابت دوسرے فعل کے ہم جنس ہوگا - جیسے کھا کر آنا - کما کر آتا ہے - علیٰ ہذا ٭

قاعدہ - کبھی جمع کی جمع کی جاتی ہے - اُسے جمع الجمع کہتے ہیں - جیسے انبیاؤں - اولیاؤں - مگر فصیح نہیں +

فائدہ - فارسی کے طور پر بھی اُردو میں جمع مستعمل ہے - جیسے ہزارہا - سالہا - کروڑہا - عربی جمعیں بھی اُردو میں بہت آتی ہیں - جیسے عالم - عُلما - شریف - اشراف - فعل - افعال - نبی - انبیا - مخالف - مخالفین - مُشاہدہ - مُشاہدات - مُعاملہ - مُعاملات - اخیر کی جمع اُردو - فارسی الفاظ کی بھی بنالی جاتی ہے - جب کہ اسم کے آخر میں ہائے مختفی ہو - جیسے نوشتہ - نوشتجات - مگر فصحا اُس کا استعمال اُردو میں غیر فصیح سمجھتے ہیں +

فائدہ - کبھی مفرد اسم جمع کے معنی میں ہوتا ہے - جیسے بھیڑ - فوج - گروہ - ایسے اسم کو اسم جمع کہتے ہیں +

## اسم کی تبدیل کا بیان

جس اسم کے آخر میں الف یا ہائے مختفی ہو - جب اُس کے آخر میں حروف مُغیّرہ یا تابع مُغیّر آویں - تو الف اور ہ یائے مجہول سے بدل جائینگے - تلفظ میں بھی اور کتابت میں بھی دونو طرح - جیسے لڑکے سے - بندے سے - اچھے سے - کتنے سے + عربی مصدر کہ اُن کے آخر میں الف ہو - یا ہ تانیث کی ہو - وہ اس قاعدے سے مُستثنےٰ ہیں - جیسے قضا - دعا - بلکہ - معشوقہ - وغیرہ +

و نُونِ غُنّہ ہوگی۔ جیسے قلم۔ قلمیں + اور اگر کسی اِسْم مُؤنّث کے آخر میں واو یا الف ہوگا۔ تو ایک ہمزہ بھی پہلے اِس علامت کے بڑھائینگے۔ جیسے بُو۔ بُوئیں۔ بلا۔ بلائیں + یہ حال اِسْم ذات کا ہے۔ اور اِسْم صفت اور اِسْم فاعل وغیرہ کی جمع مؤنّث دو طرح سے آتی ہے۔ ایک مثل پہلی جمع مؤنّث کے۔ دُوسری یاے معرُوف و نُونِ غُنّہ کے ساتھ۔ جیسے اُونچی۔ اُونچیاں۔ اُونچیں۔ لڑنے والی۔ لڑنے والیاں۔ لڑنے والیں۔ گردانِ ذیل سے ہر ایک جمع کی بخُوبی توضیح ہوگی :۔

# اِسْم کی گردان

| جِنْس | واحد | جمع |
|---|---|---|
| مُذکّر اِسْم ذات | لڑکا۔ لوگ | لڑکوں۔ لڑکے۔ لوگوں۔ لوگ + |
| مؤنّث اِسْم ذات | لڑکی۔ میز | لڑکیوں۔ لڑکیاں۔ میزوں۔ میزیں + |
| صِفتِ مُشبّہ | اچھّا۔ اچھّی | اچھّوں۔ اچھّے۔ اچھّیوں۔ اچھّیاں۔ اچھّیں + |
| اِسْم فاعل | لڑنے والا۔ لڑنے والی | لڑنے والوں۔ لڑنے والے۔ لڑنے والیوں۔ لڑنے والیاں۔ لڑنے والیں + |
| اِسْم مفعُول | گیا ہُوا۔ گئی ہُوئی | گئے ہُوؤں۔ گئے ہُوئے۔ گئی ہُوئیوں۔ گئی ہُوئیاں۔ گئی ہُوئیں + |
| اِسْم حالیّہ | ہنْستا ہُوا۔ ہنْستی ہُوئی | ہنْستے ہُوئے۔ ہنْستے ہُوئیں۔ ہنْستی ہُوئیاں + |

میں علامتِ تانیث یعنی یائے معروف ہوگی یا نہ ہوگی*

**عام قاعدہ**۔ کیسا ہی اسم ہو۔ خواہ مذکر۔ خواہ مؤنث۔ علامتِ تذکیر و تانیث ہو۔ یا نہ ہو۔ درحالیکہ حروفِ مغیرہ یا تابع مغیرہ جمع میں آویں۔ تو نشانی جمع کی واوِ مجہول و نونِ غنّہ ہوگی۔ اور اگر اسم کے آخر میں الف یا ہ ہونگے۔ تو حذف ہو جائینگے۔ جیسے لڑکوں نے۔ بندوں نے۔ بہنوں میں۔ لڑکوں سے۔ قلموں سے۔ اور حالتِ ندا میں صرف واوِ مجہول جمع کی علامت ہوگی۔ اور الف اور ہ حذف ہو جائینگے۔ جیسے اے لڑکو! اے بندو! اے لڑکیو! لیکن جس وقت حروفِ مغیرہ یا تابع مغیرہ جمع کے ساتھ نہ ہوں۔ تو اُس صورت میں قواعدِ ذیل ہیں:۔

# مذکّر کی جمع کا قاعدہ

جس اسم کے آخر میں الف یا ہ ہو۔ اُس کی جمع کی علامت یائے مجہول ہوگی۔ اور الف اور ہ یائے مجہول سے بدل جائینگے۔ جیسے لڑکے آئے۔ بندے گئے۔ اور اگر الف یا ہ مذکّر کے آخر میں نہ ہو۔ تو لفظ مفرد اور جمع میں یکساں بولا جائیگا۔ جیسے پتھر آیا۔ پتھر آئے*

# مؤنّث کی جمع کا قاعدہ

جس اسم کے آخر میں علامتِ تانیث یعنی یائے معروف ہو۔ تو اُس کے لئے جمع کی نشانی الف و نونِ غنّہ ہوگی۔ جیسے لڑکی۔ لڑکیاں۔ اور جو یہ علامت نہ ہو۔ تو یائے مجہول

افسردگی + (۶) تمام حاصلِ مصدر اُردو کے جن کے آخر میں ی یا ن یا ٹ یا ت یا س ہو۔ مؤنّث بولے جاتے ہیں۔ جیسے ہنسی۔ سوجن۔ لگاوٹ۔ لڑنت۔ بکواس وغیرہ +

فائدہ۔ مصدر تنہا مذکّر استعمال میں آتا ہے۔ مگر جب مصدرِ متعدّی کے ساتھ اُس کا مفعول مذکور ہو۔ تو بلحاظ مفعول کے اُس کی تذکیر و تانیث ہوتی ہے۔ ظفر۔ ع۔ بات کرنی مجھے مشکل کبھی ایسی تو نہ تھی۔ یہاں کرنا کی تانیث بلحاظ اُس کے مفعول بات کے ہے +

فائدہ۔ اکیّس حرف مؤنّث بولے جاتے ہیں۔ ب۔ پ۔ ت۔ ٹ۔ ث۔ چ۔ ح۔ خ۔ د۔ ڈ۔ ذ۔ ر۔ ڑ۔ ز۔ ژ۔ ط۔ ظ۔ ف۔ و۔ ہ۔ ی +

فائدہ۔ جن اسموں میں نشانی مذکّر کی الف ہے۔ جیسا اسمِ صفت وغیرہ میں۔ تانیث میں الف یائے معروف سے بدل جائیگا۔ جیسے اُونچا۔ اُونچی۔ کھانے والا۔ کھانے والی +

فائدہ۔ عربی الفاظ کے ساتھ ہائے مختفی نشانی تانیث کی ہوتی ہے۔ جیسے زوجہ۔ ملکہ۔ مزروعہ +

## وحدت و جمع

اُردو میں تمیز کمیّت کی دو ہیں۔ واحد اور جمع + واحد سے جمع بنانے کے قاعدے اس طرح ضبط میں آتے ہیں۔ کہ اسم دو طرح کا ہوتا ہے۔ مذکّر یا مؤنّث۔ مذکّر بھی دو حال سے خالی نہیں ہو سکتا۔ علامتِ تذکیر یعنی الف یا ہ اُس کے آخر میں ہوگی۔ یا نہ ہوگی۔ ایسا ہی مؤنّث ۱ کے آخر

قاعدے میں بیان آئیگا - ایسے ہی وُہ تصغیر کے لفظ جن کا بیان تصغیر میں گزرا - ہاں دو چار لفظ مثل گھٹا - چھالیا - مالا کے مؤنّث بولے جاتے ہیں + جو عربی مصدر اِفعال کے وزن پر ہو - مذکّر بولا جائیگا - جیسا اِحسان - اِنعام وغیرہ +

## بے جان کی تانیث کے قاعدے

(۱) عام نشانی مؤنّث کے لئے یاے معروف ہے - جیسے لکڑی - کاٹھی وغیرہ - بہ اِستثنا لفظ موتی - گھی - پانی - کے - اَور دہی کے لفظ میں اِختلاف ہے - اکثر اس لفظ کو مذکّر بولتے ہیں - اَور بعضے مؤنّث + (۲) عربی مصدر جن کے آخر میں الِف مقصورہ یا ممدودہ ہو - مؤنّث بولے جاتے ہیں - جیسے قضا - رِضا - اِبتدا - اِنتہا - عطا - حیا + اَور یاد رکھنا چاہیئے - کہ الِف ممدودہ اِستعمالِ اُردو میں بغیر اِضافت کے مقصورہ بولا جاتا ہے - میر - آگ تھے اِبتداے عشق میں ہم - اب ہوئے خاک اِنتہا ہے یہ + (۳) عربی مصدر جن کے آخر میں ت ہو - مؤنّث بولے جاتے ہیں - جیسے رُخصت - حِکمت - قُدرت + (۴) ایسا ہی عربی مصدر جو تفعیل کے وزن پر ہوں - جیسے تقدیر - تحریر - تقریر - سواے لفظ تعویذ کے - اِس سبب سے کہ اِسم ہو گیا ہے + (۵) تمام حاصِلِ مصدر فارسی جن کے آخر میں ش ہو - جیسے بخشش - کوشش - سفارش - اِسی طرح اَور حاصِلِ مصدر فارسی کے بھی اکثر مؤنّث بولے جاتے ہیں - جیسے نوِشت خواند - آمد و رفت - نشست برخاست - گفتگو - جستجو - گفتار - رفتار - آسودگی -

مُرغ - مُرغی - ہرن - ہرنی - ان میں یائے معروف بڑھائی گئی ہے - مثالیں نی کی - سؤر - سؤرنی - مور - مورنی - مثال نون کی - ناگ - ناگن ٭

## انسان کی تانیث کا قاعدہ

پہلا قاعدہ اس میں موافق اور حیوانات کے ہے - جیسے لڑکا - لڑکی - چھوکرا - چھوکری - ایسا ہی حال ہے جب مذکر کے آخر میں ہائے مختفی ہو - جیسے بندہ - بندی ٭ اور بلحاظ پیشے اور ذاتوں کے یہ قاعدہ ہے - کہ جس اسم کے آخر میں یائے معروف ہوگی - مؤنث میں نون زیادہ کیا جائیگا - جیسے دھوبی - دھوبن - نائی - نائن وغیرہ - اور جن اسموں کے آخر میں رائے موقوف یا نونِ موقوف ہو - وہاں یائے معروف بڑھائی جائیگی - جیسے کنجر - کنجری - چمار - چماری - کمہار - کمہاری - پٹھان - پٹھانی - چوہان - چوہانی - اور بدون اس کے نی یا انی کی زیادتی ہوگی - جیسے ڈوم - ڈومنی - سید - سیدانی - شیخ - شیخانی - اور خان اور بیگ کے مؤنث جو لفظ خانم اور بیگم ہیں - یہ فارسی لفظ ہیں - مگر یاد رکھنا چاہیئے - کہ یہ قاعدے اکثریہ ہیں - کلیہ نہیں ٭

## بے جان کی تذکیر کا قاعدہ

جس اسم کے آخر میں الف یا ہائے مختفی ہو - وہ مذکر بولا جاتا ہے - خواہ عربی ہو - خواہ فارسی - بشرطیکہ روزمرہ اردو میں آ گیا ہو - جیسے بوریا - دریا - شوربا - آنکڑا - بندہ - پروانہ - نمونہ - یہ استثنا اُن عربی الفاظ کے جن کا مؤنث کے

کُتّی - ٹوکرا - ٹوکری - پہاڑ - پہاڑی - اور اکثر قسموں میں یہ لحاظ بھی نہیں ہوتا - جیسے گھر مذکر - دیوار مؤنث ؛

فائدہ - جانداروں میں بعض جگہ مذکر - مؤنث کا فرق نہیں ہوتا - جیسے کوّا - گِدھ - ٹڈّی - اُلّو وغیرہ مذکر بولے جاتے ہیں - اور کچھ نر و مادہ کی تمیز نہیں ہے - فاختہ - مینا - چیل وغیرہ بغیر تمیز نر و مادہ کے مؤنث بولے جاتے ہیں - یہ اکثر ایسے جانوروں میں ہوتا ہے - جن کے نر اور مادہ میں تمیز مشکل ہے - یا انسان کو اُن سے کم کام پڑتا ہے ؛

قاعدہ - عام لفظی نشانی ہر قسم کے مذکر کے لئے الف ہے - اور مؤنث کے لئے یائے معروف - مگر بعض جگہ اس کے برعکس بھی مذکر - مؤنث آ جاتے ہیں ؛ جانداروں کی تذکیر و تانیث اُن کے معنی سے پہچانی جاتی ہے - یعنی جو لفظ مذکر کے لئے ہوگا - مذکر - اور جو مؤنث کے لئے ہوگا - مؤنث - بغیر لحاظ نشانی کے بولا جائیگا - اور سوا ایک دو لفظوں کے کچھ تبدیل کرنے سے مذکر سے مؤنث بن جاتا ہے -

## حیوانات کی تانیث کا قاعدہ

حیوانات میں اکثر نشانی مؤنث کی یائے معروف یا فی یا نون ہے - اگر مذکر کے آخر میں الف ہوگا - تانیث میں یائے معروف سے بدل جائیگا - جیسے گدھا - گدھی - گھوڑا - گھوڑی - بلّا - بلّی - سوا چڑا - چڑیا - کتّا - کتیا - بندر - بندریا کے - اور اگر آخر میں الف نہ ہو - تو لفظِ مذکر کے آخر میں کوئی علامت اُن علامتوں میں سے بڑھائی جائیگی - جیسے کبوتر - کبوتری -

زبر ہو۔ جیسے مُکرم۔ مُنظم ؛

## اِسمِ حالیّہ

اِسمِ حالیّہ وُہ اِسم ہے۔ جو ہیئتِ فاعل یا مفعول کی ظاہر کرے۔ اُردو میں اکثر صیغہ اِسمِ حالیّہ کا ماضی شرطی کے وزن پر آتا ہے۔ جیسے زید ہنستا جاتا تھا۔ یا زید نے موہن کو ہنستے دیکھا ؛ کبھی ہُوا بھی زیادہ کیا جاتا ہے۔ جیسے زید ہنستا ہُوا جاتا تھا ؛ اور صیغے کے آخر کا الف جمع مُذکّر میں یائے مجہُول سے اور مُؤنّث میں یائے معرُوف سے تبدیل ہوگا ؛

فائدہ۔ یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ اگر اِسمِ حالیّہ فاعلِ فعلِ لازم سے تعلّق رکھتا ہوگا۔ تو آخر میں الف ہوگا۔ جیسے زید ہنستا جاتا تھا۔ اور اگر مُکرر ہو یا مُتعدّی فعل کے فاعل یا مفعُول سے تعلّق رکھتا ہو۔ تو آخر میں یائے مجہُول ہوگی۔
سودا۔ ع ہنستے ہنستے جو کہا میں نے کہ میں عاشق ہُوں ؛
درد۔ ع دورِ ساغر نہ ترے عہد میں چلتے دیکھا ؛

## تذکیر و تانیث کا بیان

تذکیر اور تانیث جانداروں کی حقیقی کہلاتی ہے۔ اور بے جان کی غیر حقیقی۔ کیونکہ جانداروں میں نر کے مقابل مادہ اور مادہ کے مقابل میں نر ہوتا ہے۔ اور بے جان میں یہ امر صرف اِختیاری ہے۔ چُنانچہ بعض اِسم تو چھٹائی بڑائی کے لحاظ سے مُذکّر۔ مُؤنّث بولے جاتے ہیں۔ جیسے کُپّا ۔

کی دو قسمیں ہیں - ایک قیاسی - دوم سماعی + قیاسی کی نشانی ندہ ہے - جیسے فروشندہ - چرندہ - پرندہ + سماعی کی نشانیاں یہ ہیں - صیغہ امر کا جو اسم کے بعد مرکب ہو کر آئے - (مثلاً گیر وغیرہ) گار - گر - بان - مند - ناک - گین - ور - جیسے دستگیر - خدمتگار - آہنگر - شتر بان - دولتمند - خوفناک - غمگین - تاجور - مزدور جو اصل میں مزدور تھا + عربی اسم فاعل بھی اُردو میں مستعمل ہیں - اُن کی پہچان یہ ہے - کہ یا وزن پر فاعل کے ہوں - جیسے جاہل - عالم - یا اوّل میں میم پیش والا اور اخیر حرف کے پہلے زیر ہو - جیسے منصف - مناسب وغیرہ +

## اسم مفعول

اسم مفعول وہ اسم ہے - جو اُس ذات کو بتلائے جس پر فعل واقع ہو - صیغہٴ ماضی مطلق پر لفظ ہُوا کے زیادہ کرنے سے اسم مفعول بن جاتا ہے - جیسے مارا ہُوا - پڑا ہُوا + کبھی گیا زیادہ کرنے سے بھی صیغہ اسم مفعول کا بن جاتا ہے - جیسے مارا گیا + کبھی علامت مفعول کی حذف بھی کی جاتی ہے - جیسے بچا - پسا - یعنی بچا ہُوا - پسا ہُوا + اسم فاعل کے الف کی مانند اسم مفعول کا الف بھی جمع اور تانیث میں یائے مجہول و معروف سے بدل جاتا ہے - جیسے آگے گردان سے معلوم ہوگا +

قاعدہ - فارسی اسم مفعول بھی اُردو میں مستعمل ہے - جیسے کشتہ - فریفتہ - دستگرداں + عربی اسم مفعول کی یہ نشانی ہے - کہ یا وزن پر مفعول کے ہو - جیسے مجروح - مشغول - یا اوّل میں میم مضموم اور اخیر حرف کے پہلے

کی جاتی ہے۔ ء۔ ی۔ ٹ۔ ن۔ ٹ۔ ہٹ = ا۔ وا۔ اپ۔ ی۔ س
جیسے چڑھاؤ۔ بچاؤ۔ بہاؤ۔ چڑھنا۔ بچنا۔ بہنا سے۔ ہنسی۔
سمائی۔ بکری۔ ہنسنا۔ سمانا۔ بکنا سے۔ سوجھن۔ تھکان۔ سیون۔
سوجھنا۔ تھکنا۔ سینا سے ملاوٹ۔ رکاوٹ۔ لگاوٹ۔ ملنا۔ رکنا۔
لگنا سے۔ پلپلاہٹ پلپلانا سے۔ جھگڑا۔ رگڑا۔ گھسنا۔ جھگڑنا۔
رگڑنا۔ گھسنا سے۔ پھیلاوا۔ بہلاوا۔ پھیلنا یا پھیلانا۔ بہلنا یا
بہلانا سے۔ ملاپ ملنا سے۔ پڑھنت۔ لڑنت۔ پڑھنا۔ لڑنا
سے۔ بکواس بکنا سے۔ اب ہم اُن اِسموں کا بیان کرتے
ہیں۔ جو مصدر سے بنتے ہیں۔ ایسے اسم اِسم مُشتق
کہے جاتے ہیں۔ اور اُن کے برخلاف اِسم جامد۔

## اِسمِ فاعل

اِسم فاعل اُسے کہتے ہیں۔ جو اُس ذات کو بتلائے۔
جس سے فعل صادر ہو یا اُس کی ذات میں قائم ہو۔ صادر
اُس فعل کو کہتے ہیں۔ جو فاعل کے اختیار میں ہو۔ جیسے
مارنا۔ اور قائم وہ فعل ہے۔ جو اُس کے اختیار میں نہ ہو۔
جیسے مرنا۔ یہ اسم مصدر سے اس طرح بنایا جاتا ہے۔ کہ
مصدر کے الف کو یائے مجہول سے بدل کر لفظِ والا زیادہ کیا
جاتا ہے۔ جیسے کھانے والا۔ پینے والا۔ یہ صیغہ واحد مذکر کا
ہُوا۔ جمع مذکر میں اُس کا الف یائے مجہول سے اور مؤنث
میں یائے معروف سے بدل جائیگا۔ کبھی لفظِ ہار بھی معنئے
فاعلی کے لئے زیادہ کیا جاتا ہے۔ جیسے ہونہار۔ رن ہار۔
فائدہ۔ فارسی اسم فاعل بھی اُردو میں مستعمل ہیں۔ اُن

مجہول اُس وقت جبکہ فاعل معلوم نہ ہو۔ جیسے مارا جانا زید کا +

# مصدر مثبت و منفی

اگر مصدر کے ساتھ حرفِ نفی نہ ہو۔ تو مثبت کہتے ہیں۔ جیسے کھانا۔ نہیں تو منفی۔ جیسے نہ کھانا +

# حاصِل مصدر

مصدر سے جو ایک کیفیت ذہن میں آتی ہے۔ اور بمنزل اُس کے اثر کے معلوم ہوتی ہے۔ اُسے حاصِل مصدر کہتے ہیں۔ جیسے مارنا سے مار۔ لوٹنا سے لوٹ + اِس میں اور مصدر میں اِتنا فرق ہے۔ کہ مصدر سے کرنا کسی کام کا یا فعل کا وجود میں آنا سمجھا جاتا ہے۔ اور حاصِل مصدر سے وہ کام یا فعل بغیر اِس لحاظ کے مفہوم ہوتا ہے۔ یہ حاصِل مصدر بعد حذف کرنے علامتِ مصدر کے اُس میں کچھ تغیر کرنے سے حاصِل ہوتا ہے۔ اور جاننا اِس بات کا۔ کہ فلانے مصدر سے حاصِل مصدر آتا ہے یا نہیں۔ اور کیا حاصِل مصدر ہوگا۔ یہ امر کسی قاعدے کے نیچے داخل نہیں۔ صرف سماع پر موقوف ہے۔ مگر جن جن صورتوں میں حاصِل مصدر آتا ہے۔ بیانِ ذیل سے اُس کی تشریح ہوگی + علامتِ مصدر کے حذف کے بعد حاصِل مصدر بن جاتا ہے۔ جیسے بگاڑ۔ سنوار۔ لوٹ۔ بگاڑنا۔ سنوارنا۔ لوٹنا سے۔ کبھی بعد حذف کرنے علامتِ مصدر کے کچھ تغیر کے بعد اِن علامتوں میں سے کوئی علامت مصدر کے آخر میں :۔

یا متعدّی محدود کہتے ہیں - جیسے آنا - جانا - بتانا - گھبرانا وغیرہ ٭ چار حرفی یا پانچ حرفی مصدر اکثر اسی قسم کے ہوتے ہیں - جیسے مروڑنا - چھوڑنا - کھڑکھڑانا - تلملانا وغیرہ - مگر چار حرفی مصدر دوسرے درجے کے متعدّی ہو سکتے ہیں - جیسے چھوڑوانا - مروڑوانا وغیرہ ٭

فائدہ - یاد رکھو - کہ پانچ حرف سے زیادہ حرف کا مصدر نہیں ہو سکتا - اور پانچ حرفی مصدر میں پہلا اور تیسرا - اور دوسرا اور چوتھا حرف بیشتر ایک جنس سے ہوتے ہیں - جیسے گدگدانا - پھڑپھڑانا - گڑگڑانا - بلبلانا - پچھلانا وغیرہ ٭

فائدہ - بعضے مصدر کئی طرح متعدّی ہو سکتے ہیں - جیسے سیکھنا - سکھانا - سکھلانا ٭ بیٹھنا - بٹھانا - بٹھلانا وغیرہ ٭

## دُوسرے درجے کے متعدّی بنانے کا قاعدہ

اس کے لئے عام قاعدہ یہ ہے - کہ علامتِ مصدر کے پہلے وا زیادہ کیا جاتا ہے - اگر کسی مصدر میں دُوسرا حرف حرفِ علّت ہو - تو مصدر میں یہ حرفِ علّت لام سے بدل جائیگا - اور دو حرفی کے سوا گر جائیگا - جیسے کٹنا - کٹوانا - دینا - دلوانا - روکنا - رکوانا - ہانکنا - ہنکوانا - پیٹنا - پٹوانا ٭

## مصدرِ معروف و مجہول

مصدرِ متعدّی کے دو حال ہیں - ایک حال میں اُسے معروف اور دُوسرے حال میں مجہول کہتے ہیں ٭ معروف اُس وقت جبکہ فاعل معلوم ہو - جیسے مارنا زید کا عمرو کو ٭

جیسے تنٹنا - تانٹنا - مرنا - مارنا - ٹلنا - ٹالنا - بندھنا - باندھنا +
تیسرے یہ کہ موافق حرکت پہلے حرف کے اس کے بعد حرفِ علّت زیادہ کیا جاتا ہے - جیسے رُکنا - روکنا - کُھلنا - کھولنا - پسنا - پیسنا - یہ اکثر ایسے مصدروں میں ہوتا ہے - جو دو حرفی ہوں - یا پہلا حرف ایسا ہو - جس کے ساتھ ہائے مخلوط پائی جاتی ہو + ایسا ہی کبھی دوسرے حرف کے بعد یائے مجہول زیادہ کی جاتی ہے - جیسے سمٹنا - سمیٹنا - سُکڑنا - سُکیڑنا وغیرہ - یہ ایسے مصدروں میں ہوتا ہے - جو سہ حرفی ہوں - مگر یہ کمتر ہوتا ہے + اور دو حرفی اور سہ حرفی مصدروں سے وہ مصدر مراد ہیں - جن میں علامتِ مصدر کے پہلے دو یا تین حرف ہوں - اور ان سب طریقوں میں پہلا بہت جاری ہے - اس سے کم دوسرا - پھر تیسرا +

قاعدہ - جو مصدر دو حرفی ہوں اور دوسرا حرف حرفِ علّت ہو - تو اکثر متعدّی بنانے میں حرفِ علّت گر جاتا ہے - اور بجائے اس کے لام اور الف زیادہ کیا جاتا ہے - جیسے رونا - رُلانا - دینا - دِلانا - پینا - پلانا - سونا - سُلانا - کھانا - کِھلانا وغیرہ +

قاعدہ - جو مصدر سہ حرفی ہوں - اور دوسرا حرف حرفِ علّت ہو - تو یہ حرفِ علّت اکثر گر جاتا ہے - اور علامتِ مصدر کے پہلے الف زیادہ کیا جاتا ہے - جیسے جاگنا - جگانا - کودنا - کدانا - چاٹنا - چٹانا - بھاگنا - بھگانا - علےٰ ہذا +

فائدہ - بعض لازم یا متعدّی مصدر ایسے ہوتے ہیں - کہ پھر ان کا تعدیہ نہیں ہو سکتا - ایسے مصدروں کو لازم

وُہ پہلا مفعُول - جس شخص سے دِلوائیں - وُہ دُوسرا مفعُول - جس چیز کو دِلوائیں - وُہ تیسرا مفعُول +

# مُتعدّی بنفسِہٖ و مُتعدّی بالواسطہ

پھر مُتعدّی کی دو قسمیں ہیں - ایک مُتعدّی بنفسِہٖ - دُوسری مُتعدّی بالواسطہ + مُتعدّی بنفسِہٖ وُہ ہَے - جو اصل میں اسی معنی کے لئے وضع کیا گیا ہو + اَور مُتعدّی بالواسطہ وُہ ہَے - کہ حرفِ تعدیہ زیادہ کرکے لازم کو مُتعدّی یا مُتعدّی کو مُتعدّی المتعدّی واسطے زیادتی مفعُول کے بنا لیا ہو - عمُوماً اس کے لئے یہ قاعدہ ہَے - کہ ایک مفعُول کے لئے الِف یا جو قائم مقام الِف کے ہو - (جس کا بیان مشرّح قاعدوں میں ہَے) علامتِ مصدر سے پہلے زیادہ کیا جاتا ہَے - اَور دو مفعُولوں کے لئے وا پہلے مصدر کی علامت کے زیادہ کرتے ہیں - جیسے دبنا لازم فعل تھا - دابنا مُتعدّی بیک مفعُول ہُوا - اَور دبوانا مُتعدّی بدو مفعُول - پینا مُتعدّی بیک مفعُول تھا - پلانا مُتعدّی بدو مفعُول ہُوا اَور پلوانا مُتعدّی بسہ مفعُول +

# اوّل درجے کے مُتعدّی بنانے کے قاعدے

اس کے لئے تین طریقے ہیں + اوّل یہ کہ علامتِ مصدر کے پہلے الِف زیادہ کیا جاتا ہَے - جیسے دبنا - دبانا - چلنا - چلانا - پلنا - پلانا - پھڑکنا - پھڑکانا - لُڑکنا - لُڑکانا وغیرہ + دُوسرے یہ کہ اوّل حرف کے بعد الِف زیادہ کیا جاتا ہَے -

پکڑانا - تانا - بانا - سکھانا - چھُونا - گنّا - پنّا وغیرہ +

## مصدرِ وضعی و غیر وضعی

باعتبار وضع مصدر کی دو قسمیں ہیں - وضعی و غیر وضعی + وضعی وُہ ہے - جو اصل میں مصدری معنی کے لئے بنایا گیا ہو - جیسے لکھنا - پڑھنا وغیرہ + غیر وضعی وُہ ہے - کہ الفاظِ فارسی یا عربی پر مصدرِ ہندی یا علامت مصدر کی زیادہ کرکے یا الفاظ ہندی پر جو مصدر نہ ہوں - علامت مصدر کی بڑھاکر مصدر بنا لیں - جیسے شور کرنا - غُصّے ہونا - بدلنا - شور و غُصّہ - بدل سے - اور تُکیانا - پنیانا - ٹُکّی - پانی سے +

## مصدرِ لازم و مُتعدّی

مصدر کی بلحاظ معنی کے دو قسمیں ہیں - لازم و مُتعدّی + لازم وُہ مصدر ہے - جو صِرف فاعل کو چاہے - جیسے آنا - کہ صرف آنے والے کو چاہتا ہے + مُتعدّی وُہ ہے - جو فاعل اور مفعُول دونو کو چاہے - جیسے کھانا - کہ چاہتا ہے کھانے والے اور ایک اُس چیز کو جسے کھائیں + پھر بلحاظ مفعُول کے متعدّی کی تین قسمیں ہیں + اوّل مُتعدّی بیک مفعُول جو صرف ایک ہی مفعُول کو چاہے - جیسے گرزا + دوم مُتعدّی بدو مفعُول جو دو مفعُولوں کو چاہے - جیسے دینا - کہ یہ دو مفعُول چاہتا ہے - ایک وُہ شخص جس کو دیں - اور دُوسری وُہ چیز جو دی جائے + سوم مُتعدّی بسہ مفعُول - وُہ جو تین مفعُول چاہے - جیسے دِلوانا - دِلوانے والا فاعل - جسے دِلوائیں -

آخر میں زیادہ کرتے ہیں۔ جیسے چاروں۔ پانچوں۔ یعنی پورے چار۔ پورے پانچ ✦ سَو کو دو۔ تین وغیرہ اعداد کے ساتھ سَے بھی کہتے ہیں۔ جب پانچ کے بعد لفظ سَو کا آئے۔ تو چ کا حذف بھی دُرست ہے۔ جیسے پانسو۔ پانسَے ✦

## صفت عددی

اعداد سے صفات اِس طرح آتی ہیں۔ پہلا۔ دُوسرا۔ تیسرا۔ چوتھا۔ پانچواں۔ چھٹا۔ ساتواں۔ آگے برابر یہی قاعدہ ہے۔ کہ لفظِ واں عدد کے آخر میں زیادہ کیا جاتا ہے۔ جیسے آٹھواں۔ بیسواں وغیرہ ✦ اور حروفِ مُتغیّرہ یا تابع مغیّرہ کے ساتھ اِلف یائے مجہُول سے بدل جاتا ہے۔ جیسے آٹھویں لے یا آٹھویں مرد نے۔ اور تانیث کی حالت میں یائے معروف سے۔ جیسے آٹھویں عورت ✦ اور اِسمِ عدد اور صفتِ عددی میں یہ فرق ہے۔ کہ اِسمِ عدد میں صرف شمار ہوتا ہے۔ اور صفتِ عددی میں لحاظ ترتیب یا مرتبے کا ہوتا ہے ✦

## مصدر کا بیان

مصدر وُہ ہے۔ جس سے کرنا یا سہنا بلا تعلّق زمانے کے سمجھا جائے۔ جیسے مارنا۔ ہونا۔ مارا جانا ✦ فعل میں اور مصدر میں اِتنا فرق ہے۔ کہ فعل میں زمانے کا لگاؤ سمجھا جاتا ہے۔ اور مصدر میں یہ بات نہیں ہوتی ✦ مصدر کی نشانی اُردُو میں نا ہے۔ سوائے چند لفظوں کے۔ کہ اُن کے آخر میں نا ہے۔ اور مصدر نہیں ہیں۔ جیسے نانا۔

ہیں۔ جیسے بخارا سے بخاری۔ (۲) ایسا ہی اگر اسم کے آخر میں ہائے مخفی ہوگی۔ تب بھی ہمزہ بڑھایا جائیگا۔ جیسے پشتہ سے پشتئی۔ اور بعض جگہ واو سے بدل لیتے ہیں۔ جیسے کراچہ سے کراچوی۔ بٹالہ سے بٹالوی۔ اور بعض جگہ حذف ہی کر دیتے ہیں۔ جیسے مکہ سے مکی۔ بنگالہ سے بنگلی۔ اور اگر آخر میں ہ ہو اور تیسرا حرف ی ہو۔ تو دونو کو حذف کر دیتے ہیں۔ جیسے مدینہ سے مدنی ۔ (۳) اگر اسم کے آخر میں ی ہو یا الف ہو جو ی کی صورت میں لکھا جاتا ہے۔ تو ایک مشہور واؤ پہلے ی کے بڑھا دیتے ہیں۔ اور ماقبل اس واؤ کے فتح دیتے ہیں۔ جیسے دہلی سے دہلوی۔ معنی سے معنوی۔ موسےٰ سے موسوی۔ عیسےٰ سے عیسوی ۔ (۴) بعض سہ حرفی اسموں میں الف و نون پہلے ی کے بڑھا دیتے ہیں۔ جیسے جسمانی۔ نورانی۔ ظلمانی۔ ربانی وغیرہ +

## اسم عدد

اسم عدد وہ صفت ہے۔ جو شے کی تعداد پر دلالت کرے۔ یہ اسم بھی درحقیقت صفتی معنی رکھتا ہے۔ دیکھو جس طرح صفت کا وجود بغیر موصوف کے متحقق نہیں ہوتا۔ ایسا ہی عدد بھی بغیر معدود کے نہیں پایا جاتا۔ اسی لحاظ سے ہم نے اس کو صفت میں شمار کیا ہے +

فائدہ۔ ایک کے سوا جب کسی اسم عدد کے ساتھ معدود ذکر کیا جائے۔ تو معدود جمع بولا جاتا ہے۔ جیسے پانچ بکرے۔ جب استغراق مراد ہو۔ تو واو مجہول اور نون غنہ عدد کے

صفت کے ساتھ سے کے لانے اور مُفضّل علیہ کے ذکر سے یا صفت پر بہت کا لفظ بڑھانے سے حاصل ہوتے ہیں۔ جیسے اس سے اچھا۔ بہت اچھا + تیسرے یہ۔ کہ سب پر ترجیح دی جائے۔ اس حالت میں اُسے تفضیلِ کُل کہتے ہیں۔ اور یہ معنی صفت کے پہلے لفظ بہت ہی یا نہایت ہی بڑھانے سے حاصل ہوتے ہیں۔ جیسے بہت ہی اچھا۔ نہایت ہی اچھا۔ ایسا ہی صفت کے مکرّر لانے اور سے کی زیادتی سے بھی یہی فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ بلکہ اس ترکیب میں زیادہ توضیح کے ساتھ یہ معنی حاصل ہوتے ہیں۔ جیسے اچھا سے اچھا۔ بُرے سے بُرا + فارسی میں لفظ تر اور ترین تفضیلِ بعض اور تفضیلِ کُل کے لئے آتے ہیں۔ جیسے بہ۔ بہتر۔ بہترین۔ نیک۔ نیکتر۔ نیکترین +

## صفتِ نسبتی

یہ صفت اسم کے آخر میں یائے نسبت کے زیادہ کرنے سے بنتی ہے۔ جیسے عرب سے عربی۔ اس کے معنی ہیں ایسی شے جو عرب سے نسبت رکھنے والی ہے۔ خواہ انسان ہو۔ خواہ غیر انسان۔ ایسا ہی پہاڑ سے پہاڑی۔ یعنی ایسی شے جو پہاڑ سے نسبت رکھتی ہے۔ خواہ انسان۔ خواہ کوئی اور چیز + اس ی کے ملنے سے بعض اسموں کے آخر میں کچھ تغیّر واقع ہوتا ہے + (۱) جس اسم کے آخر میں الف ہو۔ تو ایک ہمزہ مکسور پہلے ی کے بڑھائینگے۔ جیسے طلائی۔ کہربائی۔ عیسائی۔ اور بعض جگہ الف کو حذف بھی کر دیتے

ہمیشگی کے مقدم ہوں - جیسے بھلا - بُرا - ہرا - سُوکھا - اِس صفت میں مُذکّر کی نشانی اکثر الف آخر میں ہوتا ہے - جیسا مثالوں سے ظاہر ہے - مگر بعض جگہ نہیں ہوتا - جیسے اُجّھڑ - اکھّڑ - کبھی اسم کے آخر میں الف زیادہ کرکے صفتِ مُشبّہ بنایا جاتا ہے - جیسے مَیلا - زہیلا - بھُوکا + کبھی دو لفظوں کی ترکیب سے یہ معنی حاصل ہوتے ہیں - جیسے انمول - نڈر - بے ڈر - اٹل - دل چلا - من چلا + فارسی عربی صفتیں بھی اُردُو میں مُستعمل ہیں + فارسی - جیسے سیاہ - سفید - سُرخ - سبز - بہادُر - دِلیر - شیریں - رنگیں + عربی - جیسے امیر - شُجاع - حَیوان - احمق +

فائدہ - جس صفت کے آخر میں الف یا ہائے مُختفی مذکّر میں ہو - تانیث کی حالت میں یائے معرُوف سے اُن کی تبدیلی ہوگی - جیسے بھلا - بھلی - دِیوانہ - دِیوانی - اَور جس اسم کے آخر میں یائے معرُوف ہو تانیث میں نُون سے بدل جائیگی - جیسے سڑی - سڑن - اَور جو صفت اِن علامتوں سے خالی ہو - اُس کا استعمال مُذکّر اَور مُؤنّث میں ایک ہی طرح ہوگا - جیسے نیک - بد - سُرخ - سبز +

فائدہ - صفت کی تین صُورتیں ہیں - ایک یہ کہ کسی دُوسرے سے اِس صفت میں مَوصُوف کا مقابلہ نہ کیا جائے - اِس صُورت میں وُہی صیغہ صفت کا بولا جاتا ہے - اَور اُس کو **تفضیلِ نفسی** کہتے ہیں + دُوسرے یہ - کہ اِس صفت میں مَوصُوف کو بعض پر ترجیح دی جائے - اِس صُورت میں اُسے **تفضیلِ بعض** کہتے ہیں - اَور یہ معنی

جیسے کس نے کہا؟ کس جگہ دیکھا؟ کے واسطے استفہام
عددی کے آتا ہے۔ اس میں تذکیر و تانیث کا فرق نہیں ہے۔
جیسے کے لڑکے؟ کے لڑکیاں؟ اور معلوم رہے۔ کہ یہ لفظ جمع
پر داخل ہوتا ہے۔ خواہ لفظوں میں ہو۔ خواہ مُراد ہو۔ جیسے
کے مرد آئے؟ کتنا واسطے استفہام مقداری کے واحد مذکر
کے لئے آتا ہے۔ اور اس کا الف جمع میں یاے مجہول سے
اور مونث میں یاے معروف سے بدل جاتا ہے۔ جیسے کتنا
بڑا؟ کتنے بڑے؟ کتنی بڑی؟ کتنی بڑیں؟ اور یہ لفظ
کبھی واسطے استفہام کے آتے ہیں۔ اور کبھی خبر کے لئے۔
لیکن جس وقت ان کے بعد ہی ہووے۔ تو فائدہ خبر ہی
کا دیتے ہیں۔ جیسے کتنے ہی آدمی مجھ سے ملے۔ ایسا ہی
جب کے کے بعد ہی آوے۔ اُس وقت اس کی بھی یہی
صورت ہوتی ہے۔ اور اُس وقت کے ہی سے مل کر کئی
بولا جاتا ہے۔ جیسے وہاں کئی آدمی بیٹھے ہیں ٭ کیوں واسطے
استفہام سببی کے آتا ہے۔ جیسے کیوں نہیں آئے ٭

## صفت کا بیان

صفت وُہ اسم ہے۔ جس سے ایک شئے مع ایک خصوصیت
کے سمجھی جائے۔ جیسے کالا۔ اس سے ایک ایسی شئے سمجھی جاتی
ہے۔ جس میں کالک پائی جائے۔ سبز۔ اس سے ایک ایسی شئے
سمجھی جاتی ہے۔ جس میں سبزی پائی جائے ٭ صفت کی قسمیں
یہ ہیں۔ صفتِ مُشبہ۔ صفتِ نسبتی۔ اسمِ عدد۔ صفتِ عددی ٭
صفتِ مُشبہ وُہ صفت ہے۔ جس میں معنی وصفی بطریق

ستان - زار - شن لفظوں کے زیادہ کرنے سے اسمِ ظرف بن جاتا ہے - جیسے کُتب خانہ - قلمدان - چراگاہ - گُلستان - گُلزار - گلشن - ایسا ہی کبھی سار - بار - لاخ وغیرہ کے آخر میں آنے سے اسمِ ظرف بن جاتا ہے - جیسے کوہسار - رودبار - سنگلاخ + عربی اسمِ ظرف کی پہچان یہ ہے - کہ اوّل میم زبر والا ہو - اور معنی ظرفیت کے پائے جائیں - جیسے مجلس - مکتب - مدرسہ +

# اِسْمِ صَوت

اسمِ صَوت وُہ اسمِ ذات ہے - جس میں معنی آواز کے پائے جائیں - اس کی تین نوعیں ہیں - اوّل وُہ جن سے جانوروں کو آواز دی جاتی ہے - جیسے دھت دھت - بری بری ہاتھی کے ہانکنے اور بٹھانے کے لئے + دُوسرے جانوروں کی آوازوں کی نقلیں - جیسے کاں کاں یا کائیں کائیں کوّے کی آواز کی نقل + تیسرے وُہ صدا جو دو چیزوں کے ملنے سے پیدا ہوتی ہے - اُس کی نقل - جیسے کھٹ کھٹ - دو سخت چیزوں کے ملنے کی آواز +

# اِسْمِ اِسْتِفْہام

اسمِ اِستفہام وُہ اسم ہیں - جو پُوچھنے کے معنی میں بولے جاتے ہیں - ذی عقل کے لئے کَون اور غیر ذی عقل کے لئے کیا آتا ہے - اور حرُوفِ مُغیّرہ یا تابعِ مغیّرہ کے آنے سے اُن کی تبدیلی لفظِ کس کے ساتھ ہو جاتی ہے -

مضراب - مسواک ؛

# اِسمِ ظرف

اِسمِ ظرف وُہ اِسمِ ذات ہَے - جِس کے مَعنی جگہ یا وقت کے ہوں - اِس کی دو قِسمیں ہَیں ؛ ایک وُہ جو مُطلق مکان یا زمانے پر دلالت کرے - جَیسے گھر - شہر - مُلک - رات - دِن - صُبح - شام ؛ دُوسرے وُہ جو کِسی خاص شَے کی جگہ پر دلالت کرے - جَیسے پھُلواڑی پھُولوں کی جگہ - ٹکسال ٹکے بننے کی جگہ ؛ دُوسری قِسم کے اِسم اِسمِ ظرف کہے جاتے ہَیں - اَور پہلی قِسم کے اِسموں میں سے جو اِسم مُطلق زمانے پر دلالت کرے - اُسے اِسمِ زماں - اَور جو مُطلق مکان پر دلالت کرے - اُسے اِسمِ مکاں کہتے ہَیں ؛ پہلی قِسم کے اِسم اِسمِ جامد ہوتے ہَیں - اَور دُوسری قِسم کے اِسمِ ظرف کے لِئے بھی کوئی صِیغۂ خاص اُردُو میں نہیں ہَے - مگر کبھی مصدر دُوسری قِسم کے معنوں کا فائدہ دیتا ہَے - جَیسے جھرنا پانی جھرنے کی جگہ - رمنا ہرن کے رہنے کی جگہ - کبھی اِسم پر ستھان - واڑی - شالہ - سالہ - ال - یال - انہ بڑھانے سے اِسمِ ظرف بن جاتا ہَے - جَیسے دیو ستھان - پھُلواڑی - شِوالہ - پاٹ شالہ - دھرم سالہ - سُسرال - ننھیال - سرہانہ وغیرہ - دان اگرچہ فارسی لفظ ہَے - مگر کبھی ہندی اِسموں کے آخر میں ظرفیّت کے لِئے آتا ہَے - جَیسے چُوہے دان - پاندان - کبھی یائے معرُوف بھی اِس کے آخر میں بلحاظ تصغیر کے زیادہ کی جاتی ہَے - جَیسے چُونے دانی - اَور فارسی میں اِسم کے آخر خانہ - داں - گاہ -

اُن کا بھی اُردو میں استعمال ہے - جیسے باغ - باغچہ - صندوق - صندوقچہ - مرد - مردک - ڈہل - ڈہلک - اُردو میں یہ لفظ کچھ بدل کر ڈھولک ہو گیا ہے +

فائدہ - کبھی اِس تصغیر سے حقیقت میں چھٹائی مقصود ہوتی ہے - جیسے اکثر الفاظ گزرے - کبھی حقارت کے لئے تصغیر بنائی جاتی ہے - جیسے مرد - مردک - ٹٹو - ٹٹوا - کھاٹ - کھٹیا - کبھی پیار کے سبب - جیسے بچہ - بچونگڑا - ٹکڑہ - مکھڑا +

# اِسم آلہ

اِسم آلہ وُہ اِسم ذات ہے - جس کے معنی اوزار کے ہوں - اِس قِسم کے اِسم اکثر غیر مُشتق ہوتے ہیں - جیسے سِل - بٹا - مُوسل - اوکھلی وغیرہ + اور کبھی مصدر میں کچھ تغیّر کرنے سے بنایا جاتا ہے - جیسے بیلن - بیلنی - پُھکنی جو اصل میں پھونکنی تھا - چھلنی جو اصل میں چھاننی تھا - کبھی ال یا یل کے آخر میں بڑھانے سے اِسم آلہ کے معنی حاصل ہوتے ہیں - جیسے گھڑیال گھڑی سے - نکیل ناک سے +

فائدہ - فارسی اِسم آلہ بھی اُردو میں مُستعمل ہے - جیسے جاروب - باؤکش - فتیلہ سوز + فارسی میں اِسم فاعل ترکیبی اکثر ان معنوں کا فائدہ دیتا ہے - اور کبھی ہ یا انہ اِسم کے آخر میں زیادہ کرنے سے اِسم آلہ بنتا ہے - جیسے دشنہ - انگشتانہ + عربی میں اِس کی پہچان یہ ہے - کہ اوّل میم مکسور ہو - اور معنی آلہ کے پائے جائیں - جیسے مِسطر -

چھاؤں - رات - دِن - کہ ان ناموں سے ایک خاص چیز کی حقیقت کو دُوسری شئے سے تمیز کر لیتے ہیں ۔ تمام اسمائے مفصلۂ ذیل اگرچہ اِسم ذات ہیں - مگر خاص ناموں سے موسُوم کئے گئے ہیں - اِسم تصغیر - اِسم آلہ - اِسم ظرف - اِسم صوت ۔

## اِسم تصغیر

اِسم تصغیر وہ اِسم ذات ہے - جس میں معنی چھوٹائی کے پائے جائیں - اُردُو میں نشانی تصغیر کی یہ حرُوف ہیں - یائے معرُوف - یا - ڑا - ڑی - لا - لی - وا - یہ سب علامتیں اِسم کے آخر میں زیادہ کی جاتی ہیں - جیسے پیالہ - پیالی - بالا - بالی - پہاڑ - پہاڑی - لوٹا - لُٹیا - ڈبّا - ڈبیا - باٹ - بٹیا - مکھ - مکھڑا - ٹانگ - ٹنگڑی - پلنگ - پلنگڑی - ناند - نندولا - کھاٹ - کھٹولا - کونڈا - کونڈالی - مرد - مردُوا (یہ لفظ اکثر عورتوں کی بول چال میں آتا ہے) - ٹٹّو - ٹٹوا ۔ پہلی نشانی بہت شایع ہے - اُس سے کم دُوسری - باقی کہیں کہیں آ جاتی ہیں ۔

قاعدہ - وقت زیادہ کرنے ی کے اگر اِسم کے آخر میں الف یا ہ ہو - تو حذف ہو جاتے ہیں - یا یہ کہو - کہ تصغیر میں الف اور ہ ی سے بدل جاتے ہیں - یا کی زیادتی کے وقت الف اِسم کے آخر سے اور حرفِ علت بیچ سے ساقط ہو جاتے ہیں - چنانچہ یہ سب باتیں اُوپر کی مثالوں سے ظاہر ہیں ۔ پہلی - دُوسری - چوتھی - چھٹی علامت کے ساتھ اکثر اِسم مؤنث بولا جاتا ہے - اور باقی کے ساتھ مذکر ۔

فائدہ - فارسی کے طور پر جو الفاظ تصغیر کے ہیں -

اپنے موقع پر آئیگا +

## اسمِ موصُول

اِسمِ موصُول وُہ اِسم ہَے۔کہ جب تک اُس کے ساتھ ایک جُملہ مذکُور نہ ہو۔اِس قابِل نہیں۔کہ مُبتدا یا خبر یا فاعِل یا مفعُول وغیرہ ہو سکے۔اِس جُملے کو صِلہ اِسمِ موصُول کا کہتے ہَیں۔جَیسے جو نیک خُلق ہوتا ہَے۔سب اُس کو دوست رکھتے ہَیں۔دیکھو۔یہاں جو اِسمِ موصُول ہَے۔اَور جُملہ نیک خُلق ہوتا ہَے۔اُس کا صِلہ ہَے + اصل میں یہ دو اِسم ہَیں۔جو۔جَونسا۔جو میں مُذکّر اَور مُوَنّث کا فرق نہیں ہَے۔جَونسا واحِد مُذکّر کے لِئے آتا ہَے۔جمع مُذکّر میں اِس کا اَلِف یاءِ مجہُول سے اَور مُؤنّث میں یاءِ معرُوف سے بدل جاتا ہَے۔اَور جب اِن کے بعد حرُوفِ مُغیّرہ یا تابِعِ مُغیّرہ آئیں۔تو اُن کی تبدیلی واحِد میں لفظ جس سے اَور جمع میں لفظ جن سے ہو جاتی ہَے۔جَیسا جس کو دیکھا۔اپنے مطلب کا یار دیکھا۔جن کو تُم یاد کرتے تھے۔وُہ آ گئے۔لیکن جب اِن کے بعد نے آئے۔اُس وقت واحِد کی دو صُورتیں ہوتی ہَیں۔جس نے۔جن نے۔اَور جمع میں جنھوں نے کہا جاتا ہَے +

## اِسمِ ذات کا بیان

اِسمِ ذات وُہ نام ہَے۔جس سے ایک شَے کی حقیقت دُوسری شَے سے تمیز کی جائے۔جَیسے آدمی۔گھوڑا۔دُھوپ۔

ضمیر مفعول کے ہوگی - جیسے تجھ یا مجھ کم بخت نے ✦

# اسمِ اشارہ

اسمِ اشارہ وہ اسم ہے - جس سے کسی چیز کی طرف اشارہ کریں ✦ یہ چار لفظ ہیں - دو واسطے اشارۂ قریب کے - واحد کے لئے یہ اور جمع کے لئے یہ اور یے - اور دو واسطے اشارۂ بعید کے - واحد کے لئے وہ اور جمع کے لئے وہ اور وے ✦ جس طرح ضمیرِ واحد غائب میں گزرا - اُسی طرح ان کی جمع کا بھی حال ہے ✦ جس چیز کی طرف اشارہ کریں - اُسے مُشارٌ اِلَیہ کہتے ہیں - یہ مُشارٌ الیہ ایک اسمِ نکرہ ہوتا ہے - جو بسبب اشارہ کے مُعین ہو جاتا ہے - کبھی یہ بعد اسمِ اشارہ کے مذکور ہوتا ہے - جیسے یہ آدمی - یہ گھوڑا - کبھی مُقدّر - جیسے اِنھی مقاموں میں صرف یہ کہیں ✦

فائدہ - جب اسمِ اشارہ کے بعد حروفِ مُغیّرہ آئیں - تو اُن کی تبدیلی مثل ضمیرِ غائب کے ہوگی - اور وہ کی تبدیلی میں الفِ مضموم - اور یہ کی تبدیلی میں مکسور ہوگا ✦ علاوہ حروفِ مغیّرہ کے وہ اسم بھی جو مکان یا زمانے کے معنی میں ہوں - جیسے گھر - جگہ - پاس - طرف وغیرہ - رات - دن - گھڑی وغیرہ - ایسا ہی لفظ قدر - طرح وضع - حروفِ مُغیّرہ کا عمل کرتے ہیں - اِس لئے ان الفاظ کو ہم توابعِ مُغیّرہ کے ساتھ موسوم کرینگے - کہ اسموں میں ان سے بھی تبدیلی ہوتی ہے - جس کا ذکر اپنے

اپنی بیا۔یہ معروف جو مؤنث کے واسطے آتا ہے۔یہ سب لفظ آپ سے بنے ہیں۔ان کا اِستعمال کئی صورت سے ہوتا ہے۔ مقامِ خصوصیت میں تنہا آتے ہیں۔جیسے اپنا وطن ہر ایک کو عزیز ہے۔ اپنی گلی میں کتّا بھی شیر ہوتا ہے +

جب ایک جملے میں دو ضمیریں متکلّم یا مخاطب یا غائب کی اِس طرح آئیں۔کہ پہلی ضمیر فاعل کی اور دوسری ضمیر مضاف اِلیہ کی ہو۔تو دوسری ضمیر اپنا یا اپنے بیائے مجہول یا اپنی بیائے معروف سے بدل جاتی ہے۔ جیسے تُو اپنا گھر بیچ۔ہم اپنے گھر جائیں۔وُہ اپنی کتاب لے جائے۔اصل میں تھا۔ تُو تیرا گھر بیچ۔ہم ہمارے گھر جائیں۔ وُہ اُس کی کتاب لے جائے +کبھی بجائے ضمیرِ مضاف اِلیہ متکلّم کے بوجہِ خصوصیت اپنا وغیرہ بولتے ہیں۔اور اُس سے زیادہ خوبی کلام میں پیدا ہوتی ہے۔ ذوق

ہوش و خرد گئے نگہِ سحر فن کے ساتھ
اب جو ہے بات اپنی۔سو دیوانہ پن کے ساتھ

یہاں بجائے لفظِ میری کے لفظِ اپنی واسطے تحسینِ کلام کے لایا گیا ہے +

نکتہ۔کبھی بے تکلّفی کی گفتگو میں یاروں کا لفظ بجائے ضمیرِ متکلّم کے بولتے ہیں۔ ذوق

نہ ہُوا پر نہ ہُوا میر کا انداز نصیب
ذوق یاروں نے بہت زور غزل میں مارا

نکتہ۔جب ضمیرِ واحد حاضر اور واحد متکلّم کے بعد اُن کی صِفت میں حروفِ مُغیّرہ حائل ہوں۔ تو اُن کی شکل مِثل

مگر متاخرین نے اِس لفظ کو مثل اور بعضے لفظ بستی وغیرہ کے متروک کر دیا ہے۔ چنانچہ حال کے شعرا کی نظم اِس کی شاہد ہے۔ اگرچہ قصبات میں اب بھی بولتے ہیں۔ مگر اہلِ شہر غیر فصیح سمجھتے ہیں ٭

فائدہ۔ جب ضمیر فاعلی غائب کے بعد اِن حرفوں۔ میں۔ سے۔ کو۔ تک۔ تلک۔ پر۔ کا۔ کے۔ کی۔ نے۔ والا۔ میں سے کوئی حرف آئے۔ تو ضمیر کی اِس طرح تبدیلی ہوگی کہ واحد میں اُس اور جمع میں اُن کہا جائیگا۔ مگر لفظ نے کے ساتھ واحد دو صورت سے آئیگا۔ اُس نے۔ اُن نے۔ اور جمع میں اُنھوں نے کہینگے۔ اور یاد رکھو۔ کہ اِن حرفوں کو آگے ہم حروف مغیّرہ کے نام سے تعبیر کرینگے ٭

فائدہ۔ مقامِ تعظیم میں بجائے مُفرد کے ضمیروں کو جمع بولتے ہیں۔ مگر تم میں اِس قدر تعظیم نہیں ہے۔ بلکہ اِس کی جگہ آپ کا لفظ بولا جاتا ہے۔ اور اِس حالت میں فعل کو بجائے مخاطب کے جمع غائب لاتے ہیں۔ جیسے آپ چلتے ہیں۔ آپ چلینگے۔ اور اگر اُس کے ساتھ امرِ حاضر ہو۔ تو وُہ جمع غائب کی صورت یا لفظ یے کی زیادتی کے ساتھ آئیگا۔ جیسے آپ چلیں یا آپ چلئے۔ ایسا ہی فاعل کی ضمیروں کے ساتھ تاکید کے مقام میں بھی یہ لفظ بولا جاتا ہے۔ جیسے میں آپ گیا تھا۔ وُہ آپ کہتے ہیں ٭ لفظ آپس کا بھی آپ سے بنایا ہے ٭

فائدہ۔ لفظ اپنا جو واحد مذکر کے لئے آتا ہے۔ اور لفظ اپنے بجائے مجہول جو جمع مذکر میں بولتے ہیں۔ اور لفظ

# ضمیروں کی گردان

| قسمِ ضمیر | واحد غائب | جمع غائب | واحد حاضر | جمع حاضر | واحد متکلم | جمع متکلم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ضمیرِ فاعلی | وُہ آیا یا آئی | وُہ یا وہ آئے یا آئیں | تُو آیا یا آئی | تُم آئے یا آئیں | مَیں آیا یا آئی | ہم آئے یا آئیں |
| ضمیرِ مفعولی | اُس کو یا اُسے یا اُس کے تئیں مارا | اُن کو یا اُنہیں یا اُن کے تئیں مارا | تجھ کو یا تجھے یا تیرے تئیں مارا | تُم کو یا تُمہیں یا تُمہارے تئیں مارا | مُجھ کو یا مُجھے یا میرے تئیں مارا | ہم کو یا ہمیں یا ہمارے تئیں مارا |
| ضمیرِ مضاف الیہ | اُس کا گھوڑا | اُن کا گھوڑا | تیرا گھوڑا | تُمہارا گھوڑا | میرا گھوڑا | ہمارا گھوڑا |

ضمیرِ مُضاف الیہ میں جب کہ مُضاف مُؤنّث ہو۔ تو تمیز واحد اور جمع کی نہیں ہوتی۔ جیسے اُس کی یا اُن کی کتاب یا کتابیں۔ تیری یا تُمہاری کتاب یا کتابیں۔ میری یا ہماری کتاب یا کتابیں +

تنبیہ۔ وُہ ضمیرِ واحد غائب واحد اور جمع میں یکساں بولی جاتی ہے۔ مگر بعضے آدمی فرق کے لئے یہ تکلّف کرتے ہیں۔ کہ واحد میں وُہ اور جمع میں وو بواوِ مجہول استعمال کرتے ہیں + اور واضح ہو۔ کہ مُتقدّمین کی تصنیفات میں بجائے ضمیرِ جمع غائب کے وے کا برتاؤ پایا جاتا ہے +

قسمیں علم کی ہیں + تخلّص وُہ ہے جو شاعر لوگ ایک مختصر نام اپنا اشعار میں لایا کرتے ہیں۔ جیسے سعدی تخلّص شیخ مُصلحُ الدّین شیرازی کا + خطاب وُہ ہے جو بادشاہوں یا حاکموں کی طرف سے ایک وصفی نام عزّت کے لئے ملے۔ جیسے نجمُ الدّولہ و ستارۂ ہند جو حال میں ملکِ مُعظّم کی طرف سے بعض لوگوں کو عطا ہُوا ہے + لقب وصفی نام جو کسی صفت کے سبب مشہور ہو گیا ہو۔ جیسے کلیمُ اللّٰہ لقب حضرت مُوسےٰ علیہِ السّلام کا بسبب ہمکلامی خُدا کے + کُنیت وُہ ہے۔ کہ باپ یا ماں یا بیٹے کے نام کی طرف نسبت کر کے بُلائیں۔ جیسے چھجّو کی ماں۔ بُدّھو کا باپ +

## اِسمِ ضمیر

ضمیر وُہ اِسم ہے۔ جس سے مُتکلّم یا مُخاطب یا غائب تعبیر کیا جائے۔ اِس کی تین قسمیں ہیں۔ اوّل ضمیرِ فاعِل۔ دُوم ضمیرِ مفعُول۔ سوم ضمیرِ مُضاف اِلیہ + ضمیرِ فاعِل وُہ ہے۔ جس کو فعل سے فاعلیّت کا تعلّق ہو + ضمیرِ مفعُول وُہ ہے۔ جس کو مفعُولیّت کا علاقہ ہو + ضمیرِ مُضاف اِلیہ وُہ ہے۔ جس کی طرف کوئی اِسم مُضاف ہو۔ اِن میں سے ہر ایک کے لئے چھ چھ لفظ ہیں۔ جس میں عاقل اور غیر عاقل۔ اور مُذکّر اور مُؤنّث کی تمیز نہیں۔ جیسا آگے معلُوم ہوگا +

محصور ہو سکتے ہیں :-

اِسمِ ذات - اِسمِ صفت - اِسمِ اِستفہام - مصدر - اِسمِ فاعل - اِسمِ مفعول - اِسمِ حالیہ ٭

**فائدہ** - چُونکہ جانداروں میں نر اور مادہ کی تمیز ہے - اِس سبب سے جو لفظ نر پر دلالت کریگا - اُسے مُذکّر اور جو لفظ مادہ پر دلالت کرے - اُسے مُؤنّث کہینگے ٭ بے جان چیزوں میں اگرچہ نر اور مادہ کی تمیز نہیں ہے - مگر اِس صُورت میں بھی یا لفظ مُذکّر بولا جائیگا یا مُؤنّث - پھر اگر لفظ سے ایک فرد اُس کے مدلُول کا سمجھا جائے - تو اُسے واحد اور جو ایک سے زیادہ فرد سمجھے جائیں - اُسے جمع کہتے ہیں ٭ مثال مُذکّر اور مُؤنّث جاندار کی - گھوڑا - گھوڑی ٭ مثال غیر جاندار کی - تخت - میز ٭ مثال واحد کی - گھوڑا - گھوڑی - پردہ - چلمن ٭ مثال جمع کی - گھوڑے - گھوڑیاں - پردے - چلمنیں ٭ اب ہم اِسم کی ہر ایک قسم کا حال مُفصّل بیان کرتے ہیں ٭

## علم

عَلم وُہ ہے جو ایک مُعیّن شئے کا نام ہو - جیسے زید - کہ یہ ایک خاص آدمی کا نام ہے - دِہلی - کہ یہ ایک خاص شہر کا نام ہے - گنگا - کہ یہ ایک خاص دریا کا نام ہے - ایسا ہی اکثر جانوروں اور کتابوں اور کوؤں اور مکانوں کے نام کہ لوگ رکھ لیتے ہیں ٭

**فائدہ** - تخلّص - خطاب - لقب - کُنیت - عُرف - یہ سب

کے سمجھا جائے + زمانے تین ہیں - گزرا ہوا جس کو ماضی کہتے ہیں - گزرتا ہوا جس کو حال کہتے ہیں - آئندہ جس کو مستقبل کہتے ہیں - جیسے کھایا - کھاتا ہے - کھائیگا - اس میں کرتا ایک فعل کا مع تعلق زمانے کے پایا جاتا ہے + ہوا - ہوتا ہے - ہوویگا - اس میں ہونا مع قید زمانے کے سمجھا جاتا ہے + مارا گیا - مارا جاتا ہے - مارا جائیگا - اس میں سہنا اُسی طرح مفہوم ہوتا ہے +

حرف وہ کلمہ ہے - جس کے معنی بغیر ملنے دوسرے لفظ کے نہ سمجھے جائیں - جیسے میں صبح سے شام تک چلا - یہاں سے اور تک حرف ہیں - صبح - شام اسموں کے ساتھ ملنے سے اُن کے معنی سمجھے گئے + اب کلمے کی تینوں قسموں کا حال مفصل بیان کیا جاتا ہے +

# اسم کی بحث

اسم نکرہ ہوگا - یا معرفہ + نکرہ وہ ہے - جو غیر معین شے کے لئے وضع کیا گیا ہو - جیسے آدمی - گھوڑا - کہ بلا تعین ہر آدمی اور ہر گھوڑے کے لئے وضع کیا گیا ہے + معرفہ وہ ہے - جو ایک معین شے کے لئے وضع کیا گیا ہو - جیسے پیرا - لاہور - کہ پہلا ایک معین شخص کا نام رکھا گیا ہے - دوسرا ایک معین شہر کا + معرفے کی قسمیں یہ ہیں - علم - اسم ضمیر - اسم اشارہ - اسم موصول - اس کے سوا جو اسم ہو - اُسے نکرہ جانو - اور اقسام نکرہ کے اس طرح

# قواعدِ اُردو

## پہلا حصّہ۔ صرف کے علم میں

### صرف کی تعریف

صرف وہ علم ہے۔ جس سے کلموں کی پہچان اور اُن کے تغیرُ و تبدُّل کی شناخت حاصل ہوتی ہے۔ اور اِس علم سے یہ غرض ہے۔ کہ اِنسان صحیح لفظ بولے۔

### کلمے کی تعریف اور تقسیم

لفظ وُہ ہے جو آدمی بولے۔ اگر اُس کے معنی نہ ہوں۔ تو مُہمل کہلاتا ہے۔ اور جو معنی رکھتا ہو اور مُفرد ہو۔ تو اُسے کلِمہ کہتے ہیں۔ کلِمے کی تین قسمیں ہیں۔ اِسم۔ فِعل۔ حرف۔ اِسم وُہ کلِمہ ہے۔ جو اپنے معنی بِالاِستِقلال بغیر زیادتی دُوسرے لفظ کے ظاہر کرے۔ جَیسے زمین۔ آسمان۔ فِعل وُہ کلِمہ ہے جس سے کرنا یا ہونا یا سہنا مع تعلق زمانے

# فہرستِ مضامین

| مثالیں | قاعدے | نمبرِ شمار |
|---|---|---|
| ویر۔ وے۔ دی ۔ | حرفِ مکسور کے نیچے دو جگہ کے سوا سب جگہ زیر لکھا گیا۔ اوّل یائے مجہول کے ماقبل۔ دوسرے یائے معروف کے ماقبل جو لفظ کے آخر ہے ۔ | ۷ |
| شُکر | حرفِ مضموم کے بعد اگر واوِ مجہول نہیں ہے۔ تو اُس پر پیش لکھا گیا ۔ | ۸ |
| دُور | واوِ معروف کے ماقبل پیش لکھا گیا ۔ | ۹ |
| زور | واوِ مجہول کے ماقبل پیش نہیں لکھا گیا ۔ | ۱۰ |
| صبْر | الف۔ واؤ اور یے کے سوا لفظ کے درمیان جو حرف ساکن ہے۔ اُس پر جزم لکھا گیا ۔ | ۱۱ |
| ؟ | استفہام کی علامت | ۱ |
| ! | ندا۔ تعجب۔ حسرت۔ دُعا۔ قسم۔ خوشی کی علامت | ۲ |
| - | تھوڑے وقفے کی علامت | ۳ |
| ۔ | پورے وقفے کی علامت | ۴ |

ہدایت۔ جہاں پورا وقفہ ہے۔ وہاں پڑھنے میں زیادہ ٹھیرنا چاہیئے۔ باقی جگہ کم ۔

# اِعرابوں کے قاعِدے

| نمبرِ شمار | قاعدے | مِثالیں |
| --- | --- | --- |
| ۱ | مخلوط ہے دو چشمی لِکھی گئی ۔ | گھر |
| ۲ | نُونِ غُنّہ جو لفظ کے درمیان ہے۔ اُس پر اُلٹا جزم دِیا ہے۔ اور جو آخر میں ہے۔ اُس میں نُقطہ نہیں دِیا ۔ | ہنسا۔ نہیں ۔ |
| ۳ | یائے معرُوف جو لفظ کے آخر ہے۔ وہ دائرے کی لِکھی گئی ہے ۔ | بھلی |
| ۴ | یائے معرُوف کے سِوا باقی سب یے لمبی لِکھی گئیں ۔ | کے۔ ہَے۔ گاے۔ اُڑنے ۔ |
| ۵ | جو واؤ بولی نہیں جاتی۔ اُس کے نیچے آڑی لکیر ہے ۔ | خُود۔ خوِیش ۔ |
| ۶ | حرفِ مفتوح پر وہیں زبر لِکھا ہے۔ جہاں واؤ یا یے کے معرُوف اور مجہُول ہونے کا شبہ پڑتا ہے ۔ | ہِمالیَہ۔ روپیَہ۔ زیوَر۔ غوَر۔ سَیر ۔ |

# EDUCATION DEPARTMENT PUNJAB.

# URDU GRAMMAR

**FOR MIDDLE SCHOOLS,**

# قواعد اردو



LAHORE:
RAI SAHIB M. GULAB SINGH & SONS,
EDUCATIONAL PUBLISHERS.

تعداد جلد ۱۰۰۰۰ دفعہ ۵۶ قیمت فی جلد ۲ر ۳ پائی

| مثالیں | قاعدے | نمبر شمار |
|---|---|---|
| دیر۔ دے۔ دی + | حرفِ مکسور کے نیچے دو جگہ کے سوا سب جگہ زیر لکھا گیا۔ اوّل یاےِ مجہول کے ماقبل۔ دوسرے یاےِ معروف کے ماقبل جو لفظ کے آخر ہے + | ۷ |
| مُشکر | حرفِ مضموم کے بعد اگر واوِ مجہول نہیں ہے۔ تو اُس پر پیش لکھا گیا + | ۸ |
| دُور | واوِ معروف کے ماقبل پیش لکھا گیا + | ۹ |
| زور | واوِ مجہول کے ماقبل پیش نہیں لکھا گیا + | ۱۰ |
| صبر | الف۔ واوٗ اور یے کے سوا لفظ کے درمیان جو حرف ساکن ہے۔ اُس پر جزم لکھا گیا + | ۱۱ |
| ؟ | اِستِفہام کی علامت | ۱ |
| ! | ندا۔ تعجب۔ حسرت۔ دُعا۔ قسم۔ خوشی کی علامت | ۲ |
| - | تھوڑے وقفے کی علامت | ۳ |
| + | پُورے وقفے کی علامت | ۴ |

ہدایت۔ جہاں پُورا وقفہ ہے۔ وہاں پڑھنے میں زیادہ ٹھیرنا چاہیئے۔ باقی جگہ کم +

جس جواہر کے طلبگار تھے ہم
اُس کے لائق تھے نہ حق دار تھے ہم
اور کو اِس کی ہوس ناحق ہے
حق یہی ہے کہ وہ اِس کا حق ہے
باپ یہ سُن کے ہُوا شاد بہت
اُن کے اِنصاف کی دی داد بہت
چھوٹے بیٹے کو بُلا کر پھر پاس
پہلے خالق کا کیا شُکر و سپاس
پھر جواہر اُسے دے کر یہ کہا
لو یہ ہو تُم کو مُبارک بیٹا!



اَور پہلو سے یہ دی دل نے صدا
مرتے کو مارنا بے دردی سے
ہے بہت دُور جوانمردی سے
حَوصلے کا ہے یہی وقت کہ آج
ہے عدُو اپنی مدد کا محتاج
جی میں یہ کہ کے بڑھا جانبِ غار
کہ اُسے کیجئے چل کر بیدار
واں سے جا اُس کو اُٹھا لایا یَیں
مَوت کی زد سے بچا لایا یَیں
مُنہ کو دامن سے مگر ڈھانک لیا
اُس کو شرمندۂ احساں نہ کیا
سُن کے دی باپ نے بیٹے کو دُعا
اَور چھاتی سے لیا اُس کو لگا
پھر بڑے بیٹوں کو بُلوا کے کہا
بولو اب کس سے ہُوا کام بڑا
داستاں جب یہ سُنی دونو نے
باپ سے عرض یہ کی دونو نے
خانہ زادوں کی ہو تقصیر مُعاف
پُوچھئے ہم سے تو ہے یہ اِنصاف

جیسے رشتے کا تھکا ہو کوئی
یا کہ جینے سے خفا ہو کوئی
جان و تن کا نہیں کچھ نیند میں ہوش
غار کے مُنہ پہ پڑا ہے مدہوش
اپنی ہستی کی نہیں اُس کو خبر
اور قضا کھیل رہی ہے سر پر
اجل آ جائے تو ہے روک نہ تھام
ایک کروٹ میں ہے بس کام تمام
اِتنے میں اور جو نِکلی جھلکی
شکل پھر غور سے اُس کی دیکھی
مرد نِکلا وُہ شناسا میرا
تھا مگر خُون کا پیاسا میرا
مجھ میں اور اُس میں عداوت گہری
ایک مدّت سے چلی آتی تھی
واں عداوت پہ گر آؤں اپنی
اور اصالت پہ نہ جاؤں اپنی
مارنا اُس کا نہ تھا کچھ دشوار
اِک اِشارے میں وُہ تھا لقمۂ غار
آ گیا مجھ کو مگر خوفِ خُدا

باپ سے اپنے کہ آ ے بندہ نواز
بات گو لائقِ اظہار نہیں
آپ سے کہنے میں کچھ عار نہیں
خوب اِک روز گھٹا چھائی تھی
رات آدھی کے قریب آئی تھی
شبِ تاریک میں وُہ ابرِ سیاہ
کہ جہاں کام نہ کرتی تھی نگاہ
اِک پہاڑی پہ چلا جاتا تھا
خوف چھاتی پہ چڑھا آتا تھا
ساتھ تُم تھے نہ کوئی بھائی تھا
مَیں تھا اَور عالمِ تنہائی تھا
کوندی اِک سمت سے بجلی ناگاہ
جس سے آگے کو کھُلی راہِ نگاہ
پڑی اِک غار پہ واں میری نظر
جس کی صُورت پہ برستا تھا خطر
مَوت کھولے ہُوئے تھی مُنہ گویا
جس کے دیکھے سے جگر ہِلتا تھا
دیکھتا کیا ہُوں کہ اِک مردِ غریب
جس کو روتے ہَیں کھڑے اُس کے نصیب

آنکھ تھی جانبِ مادر نگراں
ماں کنارے پہ اُدھر تھی حیراں
گرچہ تھا کام خطرناک بڑا
پر اُسے دیکھ کے دل رہ نہ سکا
جان و تن کی نہ رہی کچھ کو خبر
جا پڑا نام خُدا کا لے کر
جان تو جا ہی چکی تھی اُس کی
پر مری شرم خُدا نے رکھ لی
ایک دم بھر میں گیا اور آیا
لا کے بیٹے کو دیا ماں سے مِلا
باپ نے سُن کے یہ سب اُس سے کہا
کام مردوں کے یہی ہیں بیٹا
آدمیت کا کیا تُم نے کام
جاؤ بس ہے یہی اس کا انعام
فخر کی جا یہ مری جاں کیا ہے
نہ ہو اتنا بھی تو انساں کیا ہے
پسرِ خُرد کا اب سُنئے بیاں
جو کہ تھا سب سے بزرگی میں کلاں
عرض کرتا ہے بصد عجز و نیاز

وسوسے دل میں بہت سے آئے
مگر اُس شیر کی نیت نہ پھری
لی تھی جن ہاتھوں اُٹھیں ہاتھوں دی
نفسِ سرکش کو کیا مات اُس نے
دی رقم اور نہ دی بات اُس نے
صاحبِ زر نے جو کچھ نذر کیا
وہ بھی اُس دل کے غنی نے نہ لیا
باپ کو آن کے دی جب یہ خبر
ہنس کے بولا وہ کہ اے جانِ پدر
اک بُرائی سے بچے تم تو کیا
اس سے بڑھ کر بھی کوئی کام کیا
اک خیانت کے نہ کرنے پہ یہ ناز
شرم کی جا ہے تری عمر دراز
منجھلے بیٹے نے پھر اک دن یہ کہا
میں جو دریا کی طرف جا نکلا
دیکھتا کیا ہوں کہ اک طفلِ صغیر
گر کے پانی میں چلا صورتِ تیر
تھا جہاں یار نہ کوئی یاور
ماں کا پہلو تھا نہ آغوشِ پدر

پھر کہا اُن سے کہ اَے اہلِ ہُنر
باپ کی جان فدا ہو تُم پر
تُم میں جس سے ہو بڑا کام کوئی
یہ جواہر ہے امانت اُس کی
باپ نے اُن سے کہا جب یہ سخُن
پھر تو تینوں کو لگی اَور ہی دُھن
کہ کوئی کارِ نُمایاں کیجے
جس طرح ہو یہ جواہر لیجے
اُن میں بیٹا جو بڑا تھا سب سے
اُس کو یہ فکر سوا تھا سب سے
ایک دن اُس کا کوئی واقفِ کار
کہ نہ تھا جس سے کچھ اِخلاص نہ پیار
رکھ گیا آ کے جوانمرد کے پاس
ایک بھاری سی رقم بے وسواس
تھے رقم سے وُہی دونو آگاہ
نہ نوشتہ تھا کوئی اَور نہ گواہ
کچھ بھی نیّت میں گر آ جائے خلل
تو یہ تھا عینِ خیانت کا محل
جب رقم اُس نے طلب کی اِس سے

# جوانمردی کا کام

تھا کسی مُلک میں اِک دولتمند
حق نے تین اُس کو دیئے تھے فرزند
دُور نزدیک تھا گھر گھر چرچا
باپ بیٹوں کی جوانمردی کا
باپ ہوں جن کے مُروّت والے
بیٹے پھر کیوں نہ ہوں ہمّت والے
ہو چُکا عُمر کا جب سرمایہ
ایک دِن باپ کے جی میں آیا
گھر ہے تکرار کا یہ دَولت و زر
مُشترک چھوڑ مرے اِس کو اگر
جلد ہو جائے کہیں یہ تقسیم
آخر اِک روز ہے مرنا تسلیم
بس کہ تھا اُس کو بہت فکرِ مآل
ایک دِن بیٹھ کے سب مال و منال
اِک گراں مایہ جواہر کے سوا
تینوں بیٹوں کو وہیں بانٹ دیا

لیتے ہی گھر جلدی سے واپس چلوں
زہر غرض ڈال دیا کھانے میں
دشمنیاں ہو گئیں یارانے میں
کھانا غرض لے کے جو واپس پھرا
آپ تو شربت پہ وہ آ کر گرا
سوچا کہ یہ کھانا اگر کھاؤنگا
زہر سے مَیں جان سے مر جاؤنگا
کھانا لگے کھانے وہ دو اُس کے یار
کھانا نہ سمجھو کہ کیا زہر مار
گزری جو کھا پی کے اُنہیں تھوڑی دیر
زہر سے تینوں ہوئے اُس جا پہ ڈھیر
سمجھے کہانی کا نتیجہ تمام
خود غرضی کا یہ نتیجہ ہے عام
سونے کی اینٹیں نہ کسی کو ملیں
جانیں طمع سے یونہیں سب کی گئیں

ہیں ہوس و حرص کے خالی حروف
اہلِ طمع اہلِ ہوس پر ہے خوف

اُن میں سے ہر اِک کا یہ کہنا تھا دِل
چوتھی جو ہے اینٹ مجھے جائے مِل
آئے غرض اُن کو غرض کے خیال
اور ہی کچھ ہونے لگا دِل کا حال
دو کی تو بس ہو گئی آپس میں سانٹھ
چاہا کہ لیں اینٹوں کو دونو ہی بانٹ
بولے وُہ دو تیسرے سے یار جاؤ
شہر سے کچھ کھانے کو لے کر تو آؤ
کھانے کو پکوانے گیا یہ تو شہر
پیچھے کیا دونو رفیقوں نے قہر
جھٹ سے ملیا دُودھ کا شربت بنا
زہر بھی شربت میں دیا بس ملا
تا کہ جو یہ تیسرا اِس کو پیئے
زہر چڑھے اور نہ دم بھر جیئے
وُہ جو گیا تھا اُسے آیا یہ دھیان
وُہ جو مرے بیٹھے ہیں واں مہربان
دے دوں اُنہیں زہر کہ مر جائیں وُہ
جلد ہی دُنیا سے گزر جائیں وُہ
چاروں جو اینٹیں ہیں وُہ میں آپ لوں

پر جو بر آ جائے وُہ اُس کی مُراد
پھر نہ وُہ اِحسان رکھے دل میں یاد
پہلی سی خاطر نہ مُدارات کچھ
کام بنا جب تو نہ کی بات کچھ
ایسے کو دیوانہ غرض کا کہو
اُس کی نہ باتوں پہ کوئی خوش رہو

عَجیب ہَے یہ عَیب ہَے یہ عَیب ہَے
بے شک و بے شُبہ و بلا رَیب ہَے

گھر سے چلے بہرِ سفر تین یار
خود غرضی کا ہر اک اُن میں شکار
دِل میں تھی ہر ایک کے فِکرِ معاش
کرتے پھرے ہر کہیں روزی تلاش
یہ تو ہَے مشہور مثل جا بجا
ڈھونڈا ہَے جس نے اُسے کچھ مِل گیا
سونے کی چار اینٹیں اُنھیں پا گئیں
تھوڑی سی محنت ہی میں ہاتھ آ گئیں
چار تو اینٹیں تھیں وُہ تھے تین یار
ہوں نہ برابر کبھی تین اور چار

ہاتھ اُسے آئیگی دَولت ضرور
بازُو میں اِنساں کے ہَے دَولت بھری
ساہُو کی دُکّاں میں نہیں ہَے دھری
آدمی کا مغز ہَے اِک گنجِ مال
عقل سے لیکن یہ کرے گر خیال
اَلغرض اِس طرح کی جو ہَے غرض
یہ تو نہ ہَے عَیب نہ ہَے کُچھ مرض
اَیسی غرض ہو تو بہُت خُوب ہَے
یہ تو ہر اِک شخص کو مرغُوب ہَے
ایک غرض یہ ہَے کوئی لالچی
چاہتا ہو اپنے لئے بہتری
خواہ کِسی اَور کا نُقصان ہو
اپنی بھلائی کا اُسے دِھیان ہو
خُود غرضی اَیسی غرض کا ہَے نام
اَیسی غرض ہوتی بُری ہَے مُدام
اَور کبھی یہ بھی ہَے دستُورِ عام
ہو جو غرض مند کو مُجھ تُم سے کام
اَیسا وُہ مطلب پہ بنے دوستدار
جَیسے بڑا اُس کا تُمہارا ہَے پیار

# خُود غرضی

دیکھنا بنتا نہ کہیں خُود غرض
یہ بھی بڑا عَیب بُرا ہَے مرض
گرچہ کوئی آدمی اَیسا نہیں
کوئی غرض دِل میں جو رکھتا نہیں
پر ہَے غرض اَور غرض میں بھی فرق
غرب سے جِس طرح کہ ہَے دُور شرق
اِک تو غرض یہ ہَے کہ اِک آدمی
جِس کو ہَے دَولت کی بہت ہی کمی
سوچے یہ دِل میں میری دَولت بڑھے
مال جو ہو پاس تو عزّت بڑھے
اب وُہ کرے اَیسے طریق اِختیار
جِس سے ہُوا کرتے ہَیں سب مالدار
محنت بازُو سے کماتا رہے
آمدنی میں سے بچاتا رہے
رکھّے ہر اِک کام میں اِیمان ساتھ
ڈالے ہر اِک کام میں نیکی سے ہاتھ
یُوں نہیں کہئے جائیے جو وُہ باشعُور

بستے بغل میں اپنے دبا کر
بازاروں میں رونق پھیلی
پھرتی ہے دُنیا اَیلی گیلی
دُوکانوں پر بکتے ہیں سودے
لے لے وہی قیمت جو دے
سقّے۔ مشکیں لے کر آئے
بھنگی جھاڑو دے کر آئے
دیواروں پہ دھوپ جو آئی
بن گئی آئینے کی پرچھائی
بہنے لگا یوں دھوپ کا دریا
جیسے چھتوں پر پھر گئی کھریا
کھل گئے مکتب خانے سارے
آ گئے لڑکے شوق کے مارے
کاہل لڑکوں نے دیر لگائی
دیر میں آئے سزا بھی پائی

دیکھو کبھی مت دیر لگانا
وقت پہ مکتب آنا جانا

